مشہور لایق شخص گذرا ہی وہ اسی جگہہ بارہ برس قید رہا تہا اسی
ثاور مین اوسی قید کی زمانہ مین بغیر مدد کسی کتاب کی اوسنی عالم کی تاریخ
لکہی تہی ابتدا سی کچہہ پہلی زمانہ حضرت عیسیٰ تک - اکثر لوگ جو قید ہوی
ہتے اونہون نے دیوارون پر کچہہ کچہہ لکہا ہی وہ آجتک وہان لکہا
ہوا ہے -
وہ کوٹہریان جنمین لوگ قید کئی جاتے تہے تنگ ہین اور روشنی
و ہوا کا موقع اونمین اچہا نہین ہے - ہتیار یہان کثرت سے ہین
مگر ایسی خوشنما طریقہ پر لگائے گئے ہین کہ دل چاہتا ہے کہ انہین
دیکہا کیجئی ایک جگہ چمن کہین باغ کہین یا ایک نہایت آراستہ نگارخانہ
کہین سب کچہہ سجا ہے -
تمام در و دیوار و چہت و محراب ہتیار ہی ہتیار ہین تمام نقش و نگار
دیوارون و چہتون پر ہتیارون سے بنائی گئی ہین -

## سینٹ جیمس پیلس

یہہ بہی ایک عمدہ مکان ہی لیوی کا جلسہ پرنس آف ویلز نے اسی
مکان مین کیا تہا اسکی کمرے بڑی بڑی ہین لیوی کے دن اوسمین

نہایت ہی عمدہ جلسہ تہا ایک کمرہ مین سب لوگ حسب معمول جمع ہوئے
سامنے سے سواری پرنس آف ویلز کی آئی طلائی کام کی ایک گاڑی
مین پرنس سوار تہے دو اور گاڑیون مین ڈیوک آف کناٹ و ڈیوک
آف ایڈنبرا تہے لیوی کی کمرہ مین پرنس آف ویلز آکر کہڑی ہوئے اور
اونکی قریب دونون ڈیوک تہے ہر شخص جاتا تہا اور جیسا کہ قاعدہ
ہے سلام کرتا تہا پرنس مصافحہ کرتے تہے وہ آگی بڑہ کر دوسرے
کمرہ مین چلا جاتا تہا ہر شخص اپنا تعظیمی لباس پہنی تہا مین
اور حمید اللہ ترکش کوٹ اور لال ٹوپی پہنی ہوئے تہے ایک
ہندوستانی رئیس اور تہے نواب عنایت علی خان رئیس
مالیر کوٹلہ کے بہائی چونکہ اونکا تعظیمی لباس پنجابی تہا اسلئے وہ
اپنی پنجابی لباس مین تہے ایرانی عہدہ دار ایک خاص قسم کی ایرانی
ٹوپی پہنی ہوئے تہے ترکی افسرون کی سر پر سرخ ٹوپی ترکی
تہی جیسے ہم دونون کی تہی ۔ اسسینٹ جمس پالیس مین
پرنس آف ویلز رہتی نہین ہین رہنی کا محل بکنگہم پالیس ہے وہ بہی
کہتی ہین کہ نہایت عمدہ ہے لیکن ہمنے اوسکو نہین دیکہا ہے پارک بہی

یہان متعددین ہائیڈ پارک اور کنزنگٹن پارک یہان مشہور پارک
ہین لیکن جوان طالب علم کو اس ہائیڈ مین شام سی دس بجے
شب تک جانا نچاہیے اس پارک مین اور اوسکی قریب اور بالخصوص
ریجنٹ اسٹریٹ مین کوئی نوجوان جنٹلمین جانا پسند نہین کریگا ــ
نئی نوجوان جنٹلمین کا لفظ غلطی سی کہا بلکہ میرا تو خیال یہہ ہی کہ کوئی
جنٹلمین شاید جانا پسند نکریگا ــ یہہ مواقع زیادہ تر گذرگاہ و ممبر
آزاد و بی شرم عورات کے ہین بلکہ مبالغہ کے طور سے یہہ کہنا کچھہ بیجا
نہوگا کہ اشراف آدمی کا وہ گذرگاہ خاص اوقات پر نہین ہے
اور میرا تو خیال یہہ ہی کہ بجز خاص خصلت کی لوگونکی وہان اور لوگ
جانا وگذرنا بھی پسند نہین کرتے ہین ــ اگرچہ لندن مین آزاد و
بیباک عورتون کا ہر کوچہ و بازار مین دورہ ہی مگر جن مواقع کا مینی
نام لیا ہے یہہ لندن کے ایسی مجمع کے لئے مشہور ہین اگرچہ چیرنگ
کراس کی اطراف اور رائل ایکوریم بھی کچھہ کم نہین ہین لندن مین
کثرت سی بی شرم و بیباک عورتون کا عموماً بازارون مین پہرنا لندن
جیسی شایستہ و تعلیم یافتہ شہر کی لئی ایک بڑا و بدنما داغ ہی اور

نوجوانوں کی بڑی ابتری کا باعث ہی —

مین لندن کی دو باتون کو نہایت ناپسند کرتا ہون —

اول شراب خانے کثرت سی ہین شاید کوئی محلہ یا بازار ایسا ہوگا جہان سر بازار متعدد شراب خانے ہونگی اور میخوارون کا وہان ہروقت مجمع یا گذر ہوگا —

دوم بیشرم ناپاک خصلت عورتون کی کثرت ہی اور وہ نہایت بیباکی و بیحیائی سی ہر بازار و کوچہ و سڑک پر دوری کرتی پہرتے ہین اور کچھ شبہہ نہین ہی کہ اونکی وجہہ سے لندن کی بڑی بدنامی ہے — کچھہ لندن ہی پر منحصر نہین ہے اور مقامات لندن اور دیگر انگلینڈ کی شہرون مین اور اسکاٹلینڈ مین بہی یہہ ہی بیماری ہے —

لاحول و لاقوت مین کہان سے کہان پہونچ گیا یہہ دو نون پارک وسیع ہین انمین دور دور تک سبز گہاس ہے متعدد پانی کے تالاب ہین ہائیڈ پارک مین جا بجی تھمینا بڑا لطف ہوتا ہے وہان چند سڑکین ہین ایک سڑک پر روساے لندن کی صرف

گاڑیان چلتی ہین اور دوسری پر صرف گہوڑے -

تمام ڈیوک ولارڈ اور اونکی لیڈیان گاڑیون پر سوار ہوتی ہین اور وہان سیر کو آتی ہین و ہوا کہاتی ہین - اسقدر کثرت سواریون کی ہوتی ہی کہ کبہی دیکہنے مین نہین آئی پیدل آدمی کو اوس سڑک پر چلنے کی اجازت نہین ہی یہی حال گہوڑون کی سڑک کا ہی لیکن چونکہ یہہ دونون سڑکین نہایت بڑی ہین اور پارک مین جو آدمی پہرتے ہین وہ ایکطرف سے دوسری طرف سڑک کی جاتی ہین اسلئے یہہ طریقہ مقرر ہے کہ تہوڑی دیر کے بعد کانسٹبل گاڑیون کی سڑک کے بیچ مین کہڑا ہو جاتا ہے اوسوقت گاڑیان اوسی جگہ ٹہر جاتی ہین اور راستہ صاف ہو جاتا ہے پیدل لوگ ایکطرف سے دوسری طرف چلے جاتے ہین پہر وہ ہٹ جاتا ہے گاڑیان چلنے لگتے ہین - اوسوقت کانسٹبل کے اختیار کو دیکہنا چاہئے کہ ڈیوک ہو یا مارکوئیس یا لارڈ فوراً اونکی گاڑی وہین کی وہین ٹہر جاتی ہے ایک قدم آگے نہین بڑہتی ہی اسیطرح گہوڑے کی سڑک پر مختلف مقامات پر کرسیان لوہے کی رکہی ہین تاکہ آدمی جب چاہی بیٹھ جاوی تمام لوگون کو اجازت

ہی وہان جاوین اور پھرین — جب سے مین یہان آیا ہون ملکۂ
معظمہ قیصر ہند لندن مین تشریف نہین لائین مگر ایک روز پرنس آف
ویلز کے محل بکنگھم پیلس مین آئی ہوئی تہی اوس روز ملکۂ معظمہ پرنس
کے محل کو تشریف لائی تہین واپسی کا وقت سات بجے شام کا تہا
ہائیڈ پارک کے سامنے سے سواری نکلی جلوس کی سادہ سواری
تہین یعنی حضور سادہ طور سے ایک فٹن پر سوار تہین مین اور حمید اللہ
بہی اوس جلسہ مین ایک ایک کرسی پر وہان بیٹہے تہے ہزارہا آدمی
اوس روز جمال جہان آرای اپنی شہنشاہ کا دیکہنے کو ہائیڈ پارک
کے اندر باہر جمع تہے — کثرت سے کرسیان تہین خاص آدمی کچہہ
فیس کی طور پر دیکر وہان بیٹہے تہے جس وقت سواری نکلی ہر ایک نے گرمجوشی
سے سبنے تعظیمی سلام کیا —

## زولاجیکل گارڈن یعنی جانورون کا باغ

یہہ وہ باغ ہے جہان زندہ جانور چرند پرند جمع ہین — جیسے خوبصورت
جانور یہان دیکہو جس جس قسم کے ہمنے دیکہے تو کیا کبہی سنے بہی نہین ہین
عجب عجب قسم کے جانور ہین کہ جنکی قسم کے ہمنے پہلے دیکہے تہے گو ویسے نہین ہیں

دیکھی ہتے مثلاً طوطی صد ہا قسم کے ہتے گو ہمنی ایسی خوبصورت طوطی
ندیکھی ہون لیکن طوطون کی نوع سے ہم واقف ہتی چہوٹی چہوٹی چڑیان
ہر رنگ کی وہان تہین اور کیا کہون کہ کیسی کیسی خوبصورت وخوشرنگ
ومختلف رنگون کی تہین لیکن ہم کہہ سکتے ہین کہ ہمنی پہلی ہی چڑیان
دیکہی تہین ــ
کیا خاک ہمنی پہلی دیکہا تہا ایسا ہی دیکہا تہا جیسا کہ ہم ایک عمدہ
روشنی کے لمپ کو دیکہین اور ہیرا بنی ڈیوٹ کو خیال کرکی کہین کہ
ہمنے بہی ایک روشنی کا الہ پہلی سے دیکہا ہے گو قسم جدا ہو مگر نوع
تو وہ ہی ہے ایسی ہے اون طوطون وچڑیوان کی مشابہت ہی
اور اور چیزون کی جنکو ہمنے اس ملک مین دیکہا عقاب وہان عجیب عجیب
صورت کی دیکہی مگر نام تو اونکا بہی ہمنے اپنے ملک مین سنا تہا صورت
بہی دیکہی تہی لیکن ایک جانور ہمنے یہان دیکہا اوسکا نام کنگرو ہی اس
جانور کی پچہلی پانون تو بہت بڑی ہین اور اگلی بہت ہی چہوٹی ہین
بہ پچہلی پانون سی عجب طرح سی پہدک پہدک کی چلتا ہی ــ پیٹہین
اوسکی سوراخ ہی اور تہیلی کی طرحسی اوسکی پیٹہین بنا ہوا ہی اپنی بچی کو

چلنے اور پہید کہنے کے وقت اوس سوراخ کے اندر تہیلی ہین ہٹہا لیتا ہی
ایک دوسرا جانور چوپایہ صحرائی ہے اوسکا پچہلا دہڑ بہت
بہاری ہے بدن پر بال بڑے بڑے ہین لیکن سر نہایت چہوٹا ہی
اور منہہ ایسی قطع کا ہے کہ اوسکو چہوٹی سونڈ سے تشبیہ دو یا بڑی
چونچ سے کچہہ عجیب طرح سے سر کی پاس سے گول و لمبا ہوتے
ہوتے ہونٹہی تک آیا ہے —
تیسرا ایک پانی کا جانور تہا وہ اسقدر بڑا اور موٹا تہا جیسا کہ
کوئی بہت بڑا بہینسا یا بڑا گینڈا ہو لیکن ہندوستان ہین تو ایسا
موٹا و بڑا بہینسا ہمنے دیکہا نہین حصار کی بڑی سی بڑی بہینس
سے بہی اوسکو کچہہ بڑا سمجہنا چاہئی اور موٹا — برائیٹن ہین جو
ہمنے لاین آف سے دیکہا تہا کلائی و مثالی ہین اوسکی کچہہ بہی
حقیقت نہین ہے — یہہ جانور پانی سے باہر نکل کر اوسیطرح سے
پہرتا تہا جسطرح کوئی بہت بڑا بہینسا زمین پر پہرتا ہی —
شیر بہی یہان مختلف ملکون کی ہنے اور ملکون کے شیر تو
قوی نہین ہتے لیکن افریقہ کا شیر البتہ بڑا تہا اور وہ قدو قامت

مین ہمارے ملک کے شیر سے بڑا معلوم ہوتا تہا لیکن جب خوب غور کرو تو جو شجاعت و تیزی ہمارے ملک کی شیر مین معلوم ہوتی ہتی وہ اوسمین بہی نہین ہتی دبست و کاہل معلوم ہوتا تہا

## برٹش میوزیم و لائبریری

یہہ مکان نہایت ہی عظیم الشان ہے اور کمرے نہایت ہی وسیع ہین اسی ایک مکان مین میوزیم بہی ہے اور لائبریری بہی ہے۔ لاکہون کتابین وہان ہین ریڈنگ روم جدا ہے جسکا دل چاہے اجازت لیکر وہان جاوے جس کتاب کو چاہے نکلوالے اور جبتک چاہے وہان پڑہے ہزارون قسم کے سکے ہزارون قسم کی چیزین جو ہسٹری سے متعلق ہین اور جو کتابون مین ڈہونڈہتے ڈہونڈہتے تہک جاؤ تو شاید ملین وہان سب آنکہون کی سامنے رکہی پاؤگے۔

مین جتنی دیر اور جبتک وہان رہا مجہکو اپنی دوست منشی ذکاء اللہ صاحب پروفیسر میور کالج یاد آئی اسلئے کہ اونکو تاریخ سی اور اس قسم کی تحقیقات سی بڑا شوق ہی اگر وہ ہوتے

نوون ہیرلائیبریری مین اہتی میوزیم مین جاؤ ہزار ہا تصویرین پتہر
کی ہین تمام چیزون کے خدا وہان دیکھوگے کہین اگ گالی کا خدا
رکہا ہی کہین عشق کا خدا کہڑا ہے ایک دو خدا ہون تو آدمی لکہی
ہی صدہا خدا وہان موجود ہین اکثر بادشاہون کی انضا وبیر ہین ج
بہت سی ممیان وہان رکہی ہین مینے یورپ مین جہان اور
چیزون پر التفات کیا ممیون پر زیادہ غور کیا اور اسمین میری
بہت سی اغراض تہین — یہہ لاشین ہزارون برس کی ہین
اور آجتک مردہ کا جسم اونکین باقی ہے صورت صاف معلوم
ہوتی ہے ہاتہہ پاؤن قد وقامت کچہہ بگڑا نہین ہے — برٹش
میوزیم کے دیکہنے کے بعد مین یہہ کہہ سکتا ہون کہ مینے ممی کو جہانتک
ممکن ہے خوب دیکہا ہے اور اس سے زیادہ کہین اور جگہہ نہین
ہے —

مجہکو یہہ تلاش تہی کہ کہین لوگز کے قد کی ممی مین دیکہون اسلئے
کہ سنتے ہتے کہ پہلی زمانہ مین لوگز سے آدمی ہوتے ہتے لیکن مجہکو
کہین نشان بہی نہ ملا کوئی لوگزا تو کیا ٹین گزا بہی نہ ملا —

پسلیان ہڈیان سبکی بجنسہ باقی ہین کہین ضغطہ کی مشہور آثار نمایان نہین پائی گئے۔

جب اسقدر بڑے بڑے اجسام باقی ہین اور توقع نہین ہے کہ آیندہ بہی کوئی صورت اونکی زوال و انعدام کی ہی تو اجزاے لاینجزی کی بحث و مناظرہ قابل تامل کی ہے۔

جانور مردہ ہزارون قسم کی وہان ہین تمام ملکون کی عجیب و غریب ہم اپنی ملک مین پدہ کو سب سی چہوٹا جانور جانتی ہین اور ہمارا خیال تہا کہ شاید اوس سی چہوٹا کوئی جانور ہوتا ہوگا یہان ہمنے اوسکی قد و قامت سی بہی نصف جانور دیکہی اور کیسی خوشرنگ اور عجیب کہ کیا کہون تصویر اوسکی لکہنی مشکل ہے۔

بعض ایسی محقق پیدا ہوئے ہین جو یہ کہتی ہین کہ انسان ابتداءً بندر کی قسم تہا اوسپر لوگ ہنسی سے کہا کرتے تہے کہ اگر بندر تہا تو صورت تو پہلا بدلتی بدلتی بدل گئی لیکن دم کیا ہوگئی جب مین میوزیم مین بندرون کی مقام پر پہونچا تو مجہکو بن دم کی بندر کی تلاش ہوئی۔ جو بندہ یابندہ دیکہتا ہون کہ ایک بڑی شیشہ

اور لٹتا ہے اور چوتھہ ہوکر ایک خانہ مین آپڑتا ہے ــ ایک لڑکا تیرہ
چودہ برس کا کہڑا ہی وہ اونکو اوٹہاتا رہتا ہے ہزارون پرچے دم
بھر مین چھپ کر ومڑ کر وکٹ کر تیار ہوجاتے ہین مجہکو یہہ کل نہایت
ہی عجیب وغریب معلوم ہوئی اسلئے کہ اوس سے پہلے مینے کبہی کلون
کو اس قسم کی نہ دیکہا تہا ــ
لیکن جب مینے وولچ کو جاکر دیکہا جہان توپ وبندوق وغیرہ کا
کارخانہ ہے اور پورٹسموتہہ مین گیا جہان جہازون کا کارخانہ
ہے اور وہان کی کلین دیکہین تو اسکی بہر کچہہ بہی حقیقت نہین
معلوم ہوتی تہی بلکہ وہ ایک کہیل کی کل معلوم ہوتی تہی ہمارے
سامنے ایک توپ پر لوہا چڑہایا گیا بہت سے مختلف کام ہمارے
سامنے ہوے اور ہمکو دکہائے گئے پس عقل حیران تہی ــ جو
کام اون کلون کے ذریعہ سے معدودے چند اشخاص لیتے ہین
اور کرتے ہین وہ سیکڑون بلکہ شاید ہزارون سے بہی نہین ہوسکتے ــ
ممکن نہین ہے کہ جو کچہہ مینے وہان دیکہا مین اوسکو بیان کرسکون
ہان اگر ہر کل کی تصویر کہینچون اور تمام اوسکی کیفیات وحرکات

بیان کرون تو شاید کچہہ سمجہہ مین آوے لیکن شاید ہر کل پر
ایک رسالہ ہونا چاہئی اور وہ بہی اوسکی ماہر کا ۔ جس توپ پر
میرے سامنے لوہا چڑہایا گیا تہا وہ بہت ہی بڑی توپ تہی اور
وقت تو ہتی اوسکا وزن بہی معلوم کیا تہا مگر اب یاد نہین رہا) اور
اوس کام کو پانچ چار آدمی کر رہی تہے اوس توپ کو اگر پچاس
بیل لگین تو اوسطرح سے حرکت ندی سکین جسطرح وہ چند آدمی
کر رہی تہے ایک بہت موٹی چادر تہی وہ ادنی حرکت سے کل کے
اوس توپ پر چڑہتی چلی جاتی تہی ۔ جب چادر چڑہ چکی تو
ایک دوسری کل نے اوسکو اوٹہا لیا اور ایک دور فاصلہ پر
لیگئی جہان ایک گہن تہا معلوم نہین کہ وہ گہن کئی سو یا کئی ہزار من
کا تہا توپ اوسکی نیچے رکہدی گئی اور گہن اوسپر پڑنا شروع ہوا
اسقدر عظیم الشان گہن ایک ادنی حرکت سے چلتا تہا اوس وولچ
اور پورٹ موتہہ کے کارخانہ کے دیکہنے کے بعد معلوم ہوسکتا ہی کہ
گورنمنٹ انگلستان کیا چیز ہے اور وہ کیسی زبردست ہی اور اون
کارخانون کی ذریعہ کہ اوسکی بری وبحری شان وشوکت کیا ہی جسطرح

کا کارخانہ وہ ہے کہ جسقدر آلات حرب و سامان چاہو اوسمین تہوڑی دنون مین تیار ہو سکتا ہی جو عہدہ دار کہ پورٹ موتہہ مین مجہکو جہازون کو اور کارخانہ کو جہاز کے بننے کے دکہاتا تہا اوسنی مجہہ سی کہا کہ اگر آج حکم ہو تو مین ایک ہفتہ مین بارہ جہاز مرتب کرکی روانہ کرسکتا ہون یہہ اوسوقت اوسنی کہا تہا جب مینی اوس سے بعض جہازون کی نسبت جو نامرتب ہی پوچہا تہا۔ پہر یہہ ایک ہی تو کارخانہ نہین ہے متعدد کارخانے جہازون بنے کے اور ہی ہین اور یہہ تو سرکاری کارخانہ ہین جو کمپنیان اپنی کارخانی جدا کرتی ہین وہ بہت ہین۔ جب مین گلاسگو مین گیا جو ایک مشہور شہر اسکاٹلینڈ کا ہے وہان مینی ایک کمپنی کا کارخانہ لوہی کا دیکہا اور تعجب کیا۔ اسی کمپنی نے شہنشاہ روس کی فرمایش کا وہ جہاز سیر دریا کا بنایا ہے جو مشہور ہی اور اخبارون مین مشتہر ہو چکا ہے۔ یہہ جہاز اس قدر بڑا اور خوبصورت ہی کہ ایسا جہاز ابتک نہین بنا یہہ جہاز ابہی پورا تیار نہین ہوا ہی مینی اوسکو دیکہا تمام کمرون مین اور چہت پر اوسکی پہرا کچہہ شبہہ نہین ہی کہ بینظیر جہاز ہے ایسی ایسی کمپنیان متعدد ہین اور گورنمنٹ

خود اونسی کام لیتی ہے ۔ پورٹ سمو تہہ مین وہ جہاز نلسن کا ہی
جسمین وہ گولی سے اوسوقت مرا تہا جب نیپولین اول شہنشاہ
فرانس کو اوسنی شکست دی تہی اوس جہاز مین مین گیا ۔
نلسن کی زخمی ہونے کی جگہہ اور گولی لگنی کی جگہہ اور تمام مقامات دیکہے
یہ جہاز بادی ہے یعنے توپین اوسپر چڑہی ہین اوسوقت تک
دخانی جہاز کا ایجاد نہوا تہا ۔
خاص لندن کی سوا اطراف لندن مین دو مکان بڑی نامی و عالی
شان ہین ایک کرسٹل پیلیس دوسرا الکزنڈریہ پیلیس ۔ مکان کیا
ہین بڑے محل ہین بلکہ اگر یہہ کہو کہ اونکی اندر متعدد محل ہین تو بہی
بجا ہے ۔ ان دونون جگہون مین ہر روز گویا کوئی نہ کوئی میلہ
رہتا ہے ہمیشہ تماشے ہوتے ہین اونکی اندر سوداگرون کی دوکانین
مین بطور بازار کے ۔ اوسکی اندر تہیٹر ہین ۔ آپرا ہین ۔ ہوٹل
ہین آتشبازی جو کرسٹل پیلیس مین چہوٹتی ہے مشہور ہی ۔
ہمارے ملک مین جب لارڈ لٹن نے دربار کیا تہا ۱۸۷۷ء مین
اوسوقت آتشبازی چہوٹی تہی اوسکی بڑی تعریف تہی اور فی الحقیقت

وہ تعریف کے لایق تھی ہمارے ملک مین کسیکی ایسی نہین دیکھی تھی
مگر جو آتشبازی ہمنے کرسٹل پالیس مین چھوٹتی دیکھی وہ ہماری اوس
دلی کی آتشبازی سے بہی عمدہ تھی ہمنے الگزنڈر یہ پلیس اوسدن
دیکھا تھا جب اوسمین پہولون کی ایک بڑی نمایش ہوئی تھی
گلاب کی پہول اسقدر بڑے اور خوشرنگ کبھی ندیکھے نہ شاید
دیکھینگی۔
انگلینڈ کی شہرون مین سے مینے برائیٹن پورٹ موتھہ باتھہ
ایگسٹر مینچسٹر اچسٹر اسس بورن وونڈسر کو دیکھا۔ مجھکو سب
سے زیادہ برائیٹن پسند آیا یہہ شہر جلد آباد ہی اہی اوسکی آبادی
کو سوبرس نہین ہوے ہین ایک لاکھہ آدمی کی آبادی ہی سمندر
کے کنارہ پر بستا ہے آبادی نہایت خوشنما آب وہوا بہت اچھی
بیمار و ضعیف اکثر تندرستی و قوت کی واسطے وہان جاتی ہین او
رہتی ہین صبح کو لوگ سمندر مین خوب نہاتے ہین خاص آدمی شین
دکل مین بیٹھہ کر نہانے جاتے ہین اور عام لوگ یونہین نہاتے ہین
یہہ شین ایک مسقف گاڑی ہے اوسکی اندر جاؤ کپڑا اوتار و جانگیا

پہنو نہاؤ ـ لب دریا ڈہلوان سطح ہی جہان وہ گاڑی نہانی کی کہڑی
ہوتی ہے اور گاڑی کے پیچہے ایک رسی بندہی ہوتی ہے اور وہ رسی
ایک چرخی مین لپٹی ہوئی ہی جب اوس مشین مین آدمی بیٹہا تو کل
والے نے گاڑی کی رسی ڈہیلی کی گاڑی لڑک کر دریا مین گئی آدمی
نہانے والا اوسمین سے نکلا اور پانی مین نہایا جب نہا چکا تو پہر گاڑی
مین آگیا کل والے نے گاڑی کو پہر کہینچ لیا چہ پنس اوس گاڑی کا
کرایہ دینا ہوتا ہے ـ مسٹر مینی نے جو ہندوستان مین کلکٹر و کمشنر
رہے ہین میری و حمید اللہ کی دعوت کی تہی لنچ کہانے کے بعد ہمکو
وہ اکوریم کی سیر دکہانے لیگئے وہین ہمنے لائن آف سی دیکہا اور خوب
سیر کی مختلف تماشے دیکہے دور روز ہم وہان رہے ـ یہان لب دریا
ایک پیر نہایت ہی خوب صورت بنا ہوا ہے اور اوس پر چند دوکانین
سودا گرون کی ہین صبح شام تفریح کو اکثر لوگ وہان جاتے ہین یہہ
پیر لوہی کا بنا ہے ـ صبح کو کچہہ دن چڑہے وہان چہوٹا آگ بوٹ
آتا ہے جسکا دل چاہے اوسمین بیٹہی ایک گہنٹہ تک دریا مین سیر
کرآتا ہے ـ ہم اور مینی صاحب اور ای رکس صاحب جو ائی کورٹ الہ آباد

کے حاکم اول تھے اور اونکی مس صاحب سب اوس پر سوار ہوکر خوب دریا

مین پھرے ــ

آس بورن چھوٹا قصبہ ہی اٹھارہ ہزار آدمی کی بستی ہی سمندر کے

کنارے پر ہے اور صاف ہی یہان بھی پیر بنا ہوا ہے مگر برائٹن کا سا

خوبصورت نہین ہے یہان مسٹر جارج لارنس بھی ہین جو علیگڈہ

مین کلکٹر اور جج رہی تھے اب تک جارج لارنس کرایہ کے مکان مین

رہتے تھے مگر وہ اپنا خاص گھر بناتی ہین اونہون نے اپنا گھر جو بنا دیکھی

جاکر مجھکو دکھایا ــ ایکسٹر پہاڑ کے اوپر بستا ہے آبادی اوسکی چالیس

ہزار آدمیون کی ہے ہمارے بڑے دوست جان ہیلٹ یہان

رہتی ہین جو ہائی کورٹ کے جج اور کمشنر و جج و کلکٹر ممالک مغربی و

شمالی مین رہی اونکی ہان مین و حمید اللہ مہمان رہی اسقدر محبت سی

ملے کہ اونکا اور اونکی میم صاحب کا شکریہ نہین ہوسکتا وہ اوس محبت

سے ہم سے ملے جسطرح کوئی عزیز سے عزیز ملتا ہے ــ یہان ایک کیتھڈرل

نہایت عمدہ ہی ایک حصہ اوسکا نارمن کی زمانہ کا بنا ہوا ہی ہال اوسکا چارسو

فیٹ کا ہی کلب کا مکان بھی نہایت پاک چہا ہی لایبریری ہی آدمی بہت

## باتھہ

یہہ قدیم شہر ہے اُبادی اوسکی قریب قریب ایک سٹرکے ہے یہہ شہر بہی پہاڑ پر واقع ہے ریل کے اسٹیشن کے قریب ہے مکانات پختہ ہین لوگون کی وضع کے دیکہنے سے معلوم ہوتا تہا کہ یہان لندن کی فیشن کی ہوا نہین پہونچتی ہے پرانی وضع ولباس کے آدمی اکثر وہان دکہائی دئیے

## چیسٹر

یہہ ایک چہوٹا قصبہ ہے ایک مشہور گہوڑ دوڑ یہان ہوتی ہے اوسکی دیکہنی کو ہم گئے تہے جیسا کہ ڈربی ریس مین ایک پونڈ کا ٹکٹ تہا اوسمین بہی ایک پونڈ کا تہا حمید اللہ بہی میرے ہمراہ تہے پرنس آف ویلز اوسکی صدر نشین تہے رایل فیملی کے لوگ بہی وہان موجود تہے جسقدر لباس خوشنما لیڈیون کے یہان تہے ایسی ہیئت مجموعی کبہی دیکہنی مین نہین آئی یہہ ریس بالخصوص پوشاک کے باب مین مشہور تہ بڑا لطف یہہ تہا کہ معزز اشخاص اپنی لنچ کا سامان سب وہان لیجاتی ہین دوپہر کہانا ہر جگہہ ایسا عمدہ معلوم ہوتا ہی کہ اوسکا لطف بیان

نہین ہوسکتا ہیہ ایک نہایت پرتکلف میلہ تہا —

## پورٹسموتہ

یہہ نہایت خوبصورت مگر چہوٹا شہر ہے لب دریا واقع ہی مختصر پیر
ہی یہان ہی شام سی دس بجی تک یہان اوس شہر کی ہر قسم کے
لوگون کا جلسہ رہتا ہے — ایک میل کے فاصلہ پر یہان جہازون
کا کارخانہ ہی یہان باجازت امیر البحر لارڈ نارتہ بروک کی ہم نے
کارخانہ جہازون کی سیر کی جہازون کو تعمیر ہوتی دیکہا موجود جہازون
کو جو وہان کہڑے تہے اونکو دیکہا لڑائی کے جہاز بہی دیکہے نلسن کا
وہ مشہور جہاز بادی جسمین نلسن سوار تہا اور نپولین فرسٹ کو اوسنے
شکست دی اور بالاخر اوسکی گولا لگا جسکی سبب سی وہ مرگیا ہم نے
دیکہا اس جہاز مین ۳۲ توپین چڑہی ہوئی تہین — یہہ جہاز پرانی
طریقہ کی موافق اور لکڑی کا بنا ہوا ہے — ایک جنگی جہاز پر بہت بڑی
توپ تہی اور اوسکی حرکت سی کل کے اوسکو حرکت ہوتی تہی مینے اپنے
ہاتہہ سی اوس توپ کو اوس کل کی ذریعہ سی ہلایا تہا اور بڑا تعجب ہوتا تہا
وولچ اور پورٹسموتہ کی کارخانون کی دیکہنی کے بعد آدمی انگریزی قوت

بری و بحری کا اندازہ کرسکتا ہی اور یہ سمجھ سکتا ہے کہ کیا قوت
انگلش گورنمنٹ کی ہوسکتی ہے ۔

## مانچسٹر

یہ بہت بڑا اور پر رونق شہر ہے جسقدر کارخانے اس شہر مین
اور اوسکی قرب وجوار مین ہین اسقدر اور کسی شہر مین انگلینڈ کے
نہین ہین مینے یہان متعدد کارخانون کی سیر کی مینچسٹر انگلینڈ
مین و گلاسگو اسکاٹ لینڈ مین ایک قسم کے شہر ہین ۔

## ونڈسر یا ونڈزر

یہ مختصر شہر ہے ملکہ معظمہ قیصر ہند کا محل خاص اور پارک و باغ اسی
شہر مین ہی اس خاص محل کا نام کاسل ہے ۔ جن ایام مین
ملکہ معظمہ قیصر ہند وہان تشریف نہین رکھتی ہین اور اسکاٹ لینڈ
وغیرہ مین رونق افزا ہوتی ہین تو ہر شخص کاسل کو گیارہ بجی
کے بعد جاکر بغیر کسی خاص حکم کے دیکھ سکتا ہے ریلوی اسٹیشن و
کاسل کے بیچ مین ایک مکان ہے سیر کرنیوالی کو اوسمین جانا
چاہئی اور اپنے نام کا کارڈ دینا چاہئی کارڈ کو لیکر وہ شخص جو

وہان ٹکٹ تقسیم کرتا ہے ایک ٹکٹ دیگا اوسکو لیکر کاسل
کے اندر جانا چاہیے داخلہ کے دروازہ پر دربان اوس ٹکٹ
کو لیلیتا ہے اور سیر کرنیوالے کے سامنے ایک کتاب پیش کرتا ہی
سیر کرنیوالے کو اوسمین اپنا پورا نام اور پتہ کہ کہان سے وہ
آیا ہی اور کیا عہدہ ہے لکھنا ہوتا ہے اوسکی بعد وہ اندر جاتا
ہے اور ایک کمرہ مین جہان پانچ چہہ ہوسے مین ٹہرتا ہے ہر
پندرہ منٹ کی بعد گائڈ آتا ہے اور جسقدر لوگ اوس کمرہ مین
جمع ہوجاتے ہین اونکو اپنے ہمراہ ہر ہر کمرہ مین لیجاتا ہی اور
سیر کراتا ہے اور جو جو تصاویر وغیرہ اون کمرون مین لگی ہوئی
ہین یا خاص اسباب رکہا ہوا ہی اونکی متعلق حالات بیان کرتا ہے
اور ہر ہر کمرہ کی نسبت کہتا ہے کہ یہہ ڈائیننگ روم ہے یہہ خاص
نشست کا کمرہ ہے وغیرہ وغیرہ۔

یہہ کمرے وسیع ہین اور بڑی بڑی بیش قیمت پینٹنگ کی تصویرین
اوسمین لگی ہوئی ہین ڈائیننگ روم اسقدر وسیع ہے کہ کئی
سو آدمی اوسمین کہا سکتے ہین یہہ کاسل گو بطور قلعہ کے ہی لیکن

کچھہ لڑائی کا سا قلعہ نہین ہے نہ اِس قسم کا خوبصورت قلعہ ہے
جیسا کہ ہماری دہلی کا نہ اوسکی ایسی خوبصورت چار دیواری ہے
جیسی دہلی یا اگرہ کے قلعہ کی ۔ پتہر کی چنائی ہے ۔ البتہ سامنے
صحن مین ایک چمن پہولون کا نہایت خوشنما ہے اور اوسمین فوارہ
چہوٹتا ہے ۔ صدہا برس سے بادشاہان انگلستان اسمین
رہتے چلے آئے ہین پارک نہایت وسیع ہے اسی پارک مین وہ مکان
ہے جسمین ملکہ معظمہ قیصر ہند کے واسطے کہانا پکتا ہے ۔
اسمین خاص پرند جانور ہین اسمین خاص کتے ہین ۔ اسمین خاص
مویشی خانہ ہے جیسی بڑی و خوبصورت گائین و بیل ہمنے اس مویشی
خانہ مین دیکہی ایسی پہلے کبہی نہین دیکہی ہے ۔ مویشی خانہ کے قریب
ہم ایک سمت کو گئے وہان ہمکو نہایت ہی متعفن بو آئی ہم جلدی
جلدی آگے بڑہے تاکہ اوس بو سے نجات پاوین چند قدم چلے ہے کہ
ہمنے دیکہا کہ وہان چند سور ہین وہ سورون کے رہنے کا در پرورش
پانے کا موقع تہا ۔ یہ سور معمولی صورت کے تہے مگر خوب موٹے لیکن
نہایت بدبو کی حالت مین ۔ اوسوقت معلوم ہوا کہ وہ بدبو انہین

کی تہی ہم فوراً وہان سے واپس آئے —

اون مکانات کے اور اون جانورون کے دیکہنے و سیر کیواسطی ایک معزز افسر کے خاص حکم کی ضرورت ہوتی ہی اور وہ حکم اون مکانات کے مہتمم کو دیا جاتا ہے جسکی اجازت سی اون تمام مکانون کو و چیزون کو دیکہہ سکتی ہین —

اسی پارک کی متصل ایک نہایت وسیع و لاجواب باغ ہی جسمین سوای انبہ کے تمام قسم کی میوے موجود ہین ہر قسم کی پہول عجیب عجیب رنگ کی — خوش رنگ پتون کے درخت مختلف اقسام کے — بیلون کے درخت نہایت ہی خوشنما — بیج مختلف گرم ملک کی میری مہتمم سے پوچھی اور اونہون نے مجہکو وہ دکہائی سرخ مرچ جسقدر ہوتی اور بڑی اس باغ مین تہی ایسی ہمارے ملک مین بہت ہی کم ہوتی ہے —

ایک قسم کے اور رنگ کے پہول سے مختلف اقسام کے و رنگ کے پہول بنے ہین — ایک خوشرنگ پتے کے درخت مین مختلف قسم کے خوشرنگ پتون کے درخت بنے ہوی ہمنے وہان دیکہے — ایک پودا

اور پہولون اور پتون کی درخت شیشہ کے مکان مین بتے جس ملک کا درخت تہا اوسی ملک کی آب وہوا اوس مکان مین معلوم ہوتی تہی نل اور بہاپ کی ذریعہ سے گرمی و سردی کی کیفیت کی تبدیلی کی گئی تہی۔

بہت سی میوے وہان لگے ہوے تھے اور صورت سی نہایت ہی پختہ اور لذیذ معلوم ہوتے تھے۔ لیکن افسوس کہ ہم اونکی کہانے کے مجاز نہتی کاسل سے تخمیناً آدھ میل کے فاصلہ پر دو مدرسہ ہی جنکا نام ایٹن ہی ایک یہ ایٹن اور دوسرا ہیرو یہ دو مدرسی بطور ہائی اسکولون کے ہین اکثر امرا اور روسا و معزز اشخاص کی لڑکی انہین مدرسون مین پڑہتی ہین ونڈسر کے ملی ہی دریا بہتا ہی بلی تو ہمارے ملک کی یہہ بات تعجب کی ہے کہ شہر ونڈسر صدہا سال سے نوسکن بادشاہان انگلستان کا ہی لیکن وہ نہایت ہی کم رونق ہی جابجی تہا کہ جب بادشاہ یہان رہتی ہی تو اور ڈیوک و لارڈ و روسا بہی وہان آباد ہوتے اور اسطرحسی وہ ایک عظیم الشان شہر ہو جاتا و پر رونق لیکن یہہ کچہہ بہی نہین

ملکہ معظمہ انگلستان و قیصرہ ہند جسکی عظمت و شوکت و ثروت آج
دنیا میں مسلّم ہے اور جسکی عملداری میں کسی وقت آفتاب غروب نہیں
ہوتا ہے جب اونکی اوس ذاتی مختصر ولیسی خانہ اور دیگر کارخانوں
کو دیکھا جاوے تو وہ ایک ہندوستان کے راجہ کی کارخانہ سے
بھی کم معلوم ہوتا ہے اور شاید یہہ امر ایشیائی خیالات کے
موافق برے دل سے دیکھا جاوے لیکن جب غور کیا جاوے
تو یہہ دانشمندانہ طریقہ و طرز تمدن و معاشرت شایان
یورپ بالی انتہا قدر و تعریف کی لایق ہے اور اوسکی عمدگی و نتائج
پر شاید ایک بڑی کتاب تحریر ہو سکتی ہے — صرف بادشاہ
کا ہی یہہ خیال نہیں ہے وزیر اعظم انگلستان (جسکی لبوں کی
جنبش کی طرف دنیا کی نظر ہے جسکی ہر لفظ پر تمام سلطنتیں کان
لگائے ہوئے ہیں) کا کھو انڈیا آفس کی قریب جاکر دیکھو وہاں
نقیب ہے نہ چوبدار ہے نہ ہالی کھڑی ہیں نہ سوار ہیں نہ اور
کسی قسم کی کروفر ہے مکان تو بلاشبہہ سرکاری ہے لیکن
اوسمیں بھی کوئی خاص شان و شوکت نہیں ہے بظاہر کوئی ٹڑ بھی

عظیم الشان عمارت بطور پالیس کی بہی نہین ہی ایک معمولی مجمع
کا مکان ہی۔ سلطنت انگلشیہ مین جہان تک دیکہی نمائیش نمائش ہی
اور سامان تعیش بہت کم نظر آوینگی اندرونی استحکام اور بزنس
کاروبار تجارت ہر حالت مین ہر جگہہ دیکہو گے لندن مین کسی وقت
کسی آدمی کو نہ دیکہو گے (بجز ہائیڈ پارک و ریجنٹ اسٹریٹ کے مگر وہ
بہی خاص اوقات مین) کہ آہستہ چلتا ہو گا اسلئے کہ جہان وہ
جاتا ہے اور جس کام کو وہ جاتا ہے اوسکا وقت معین ہے
اور ٹہیک اوسی وقت پر اوسکو پہونچنا چاہئے اور جہان سے
وہ چلا ہے وقت کا اندازہ رفتار کے ساتہہ کرکے چلا ہی اگر وہ
معمولی تیز رفتار سے ذرا بہی آہستہ چلے تو ہرگز ٹہیک نہین
پہونچ سکتا وقت لندن مین بیش بہا چیز ہے۔ کاروبار کی
کثرت سے تمام شہر مین ایک طرف سے دوسری طرف بلکہ ہر طرف
آدمیون کی آمدورفت اسقدر ہی کہ اوسکا اندازہ نہین ہو سکتا
ہزارہا گاڑیان کیب ٹرینس ٹرامز وغیرہ مین صدہا آدمی بسلسلہ
چلتی ہین تین تین منٹ پانچ پانچ منٹ بعد انڈر گرونڈ ریلوے

کی گاڑی چھوٹتی ہے اور پھر ہزارہا آدمی پیدل چلتا ہی تمام بازاروں
وسڑکوں پر ہر وقت میلہ معلوم ہوتا ہی ۔

انڈر گراونڈ ریلوے ایک ایسی ریل ہے جو سوای لندن کی کہیں نہیں
چلتی ہے کرایہ بھی اوسکا کم ہے اگر انڈر گرونڈ ریلوے اور امنی بس
لندن میں نہوں تو لوگوں کو بڑی تکلیف ہو اور مصارف روزمرہ
بہت بڑھ جاویں اور دوکانداروں و تجارت پیشہ اور بہت لوگوں
کو تکلیف ہو لندن میں ایک شخص رہتا تو ایک جگہ ہی اور دوکان
اوسکی دوسری جگہہ آٹھہ دس میل کے فاصلہ پر ہے یا کسیکو
کوئی چیز خریدنی ہے ایسی دوکان سے جو بارہ میل کے فاصلہ
پر ہے تو اگر انڈر گرونڈ ریلوے یا امنی بس نہو تو آدمی لٹ جاوے
یہ روزانہ کی آمد و رفت کا خرچ سواری بہت اوسکا دوالہ نکالدے
انڈر گراونڈ ریلوے ایک ایسی ریل ہے جو زمین کی تلے چلتی ہے
اوسیطرح سے جسطرح سے گرونڈ ریلوے چلتی ہے تمام لندن
میں نیچے نیچے وہ ریل پھرتی ہے اوسکی اسٹیشن بہت ہیں ہر جگہ
میں اوسمیں فرسٹ کلاس سکنڈ کلاس تھرڈ کلاس کی گاڑیاں

ہوتی ہین محصول ہر درجہ کا جدا ہی ہر ہر اسٹیشن پر ٹہرتی ہے
مسافرون کو اوتارتی چڑہاتی چلتی ہے لیکن زمانہ قیام کا
اکثر بہت کم ہوتا ہے فوراً مسافر کو اوترنا چاہئی اور اسیطرح
چڑہنا چاہئی ذرا سی سستی و توقف مین رہجاتا ہے۔
ریٹرن ٹکٹ ایک روز کے واسطی اگر لو تو محصول مین تخفیف
ہوتی ہے لیکن ریٹرن ٹکٹ ہو تو ضرور ہے کہ سیدہی اوس مقام
پر جاؤ جہان کا ٹکٹ ہے اور اسیطرح آؤ اگر بیچمین کسی اسٹیشن پر
اوترجاؤ تو وہ ٹکٹ ردی ہوجاویگا۔ دہوین کی وجہہ سی گاڑیون
کے جہڑی کے گدون پر تک سیاہی کا اثر ہوجاتا ہے سفید کپڑے
کی خرابی ہے اور وہ تو سفید کپڑا اوان پہنتی نہین لیکن قمیص
وکالر لگاتی ہین ہاتہون مین سیاہ یا بہوری دستانی ضرور
پہنی جاتے مین نہین تو تمام ہاتہہ کالی ہوجاتے ہین انڈرگرونڈ ریلوی
کے سواری تندرستی کے لئے مضر ہے سانس کے ساتہہ دہوان بیٹہ
جاتا ہے اور پہیپہڑے کو بہت نقصان ہوتا ہے۔ ریل والون
نے تمام جگہہ ایسا کیا ہے کہ دہوان نکل جاتا ہے جس جگہہ انڈرگرونڈ

ریلوے بند جگہہ پر جاتی ہے یا جہان اسٹیشن ہین وہان بڑے
بڑے تاہدان بنائے ہین لیکن پہر بہی دہوین کا اثر کہان جاتا ہے
اسلئے طالب علمون کو بجای اندر گرونڈ ریلوی کے اومنی بس مین
پہرنا زیادہ مناسب ہے۔

لنڈن مین ایک محلہ ہے جرمن اسٹریٹ اوسمین ایک حمام نہایت
بڑا اوعمدہ ہے اوسکو ترکش باتہہ کہتی ہین چار شلنگ فی آدمی
دینا ہوتا ہے اور اگر ایک مرتبہ بارہ مرتبہ کے لئے ٹکٹ لیا جاوی
تو بجای ۴۸ شلنگ کے ۴۰ شلنگ دینے ہوتے ہین دو ٹکٹ
کے محصول کی تخفیف ہو جاتی ہے۔

اول جاکر منیجر سے ٹکٹ لو اوسکو چار شلنگ دو تمہاری گہڑی یا
جو کچہہ تمہارے پاکٹ مین ہو وہ تم اوسکو دو وہ اوسکو بحفاظت رکہیگا
پہر اندر جاؤ وہان جاکر جوتہ اوتار ڈالو جوتہ رکہنے والا تمہارا جوتہ ایک
الماری مین جسکی خانون پر نمبر لکہی ہین رکہدیگا اور تمکو ایک ٹکٹ اوسی
نمبر کا دیدیگا اوسکو اپنے پاس رکہو پہر آگے جامہ خانہ ہی وہان جاؤ
کپڑے اوتار کر کہونٹی مین لٹکاؤ حمام کا آدمی دو لنگیان تمکو دیگا ایک کو باندہو

دوسری کو کندہے پر ڈال لو—

یہہ لنگیاں بہت چہوٹی ہوتی ہین اچہی طرح سے بندہ نہین سکتی
ہین انگریزی طریقہ کے موافق تو نہ کشف عورت کی پرواہ ہوتی نہ
ستر عورت کی مگر ہمکو وقت ہتی اسلئے مین اون دونون کو باندہ اتہا
لنگی باندہکر اندر حمام کے جاؤ وہ ایک بہت بڑا ہال ہے یہان سنگ مرمر
کا چبوترہ ہے اور ایک نہر ہے جسمین سرد پانی ہے یہہ نہر اوس ہال
مین سے شروع ہوتی ہے اور جامہ خانہ کے صحن مین وہ ختم ہوئی ہے
گرد ہال کے متعدد کمرے ہین مگر سبکے دروازے اوسی ہال مین ہین
اس ہال کے بعض حصون مین زیادہ گرمی اور بعض مین کم ہے کرسیان
کپڑے سے منڈہی ہوئی متعدد وہان دہری ہین اور بعض جگہ یہہ
کپڑا بچہا ہے چاہو کرسیون پر بیٹہو چاہو اون کپڑون پر لیٹو
اول ہی جب جاؤ تو بڑی گرمی معلوم ہوتی ہے کرسی کا کپڑا ایسا گرم
ہوتا ہے کہ دفعتًا آدمی بیٹہ نہین سکتا مگر رفتہ رفتہ متحمل ہو جاتا ہی
یہان نہانیوالا تہوڑی دیر بیٹہا رہتا ہے تاکہ بدن مین خوب گرمی
آوے اور پسینہ آنے لگے تہوڑی دیر جب ہو جاتی ہے تو نہایت ٹہنڈا

ئے عورت جسکو ستر عورت کہتے ہین یعنی وہ حصہ جسکا ڈہانکنا ضروری خیال کیا جاتا ہے اور دوسرے لفظون مین اسے شرمگاہ کہا جاتا ہے—

پانی لاتا ہی کہ پیاس ہو پہو اسس پانی کے پینے سے اور بہی زیادہ
پسینہ آتا ہے یہہ کمرہ بہت گرم نہین ہے ۔ اوس سے بہی زیادہ
گرمی مین بیٹہنا منظور ہو تو بڑے ہال کے اندر ایک اور کمرہ ہی اوسمین
ہیچ بچھی ہین اور اوسپر گدے ہین اگر اوس سی بہی زیادہ خواہش
ہو تو اندر کے کمرہ کے اندر جاؤ گویا کمرہ در کمرہ در کمرہ ہی وہ تو
نہایت ہی گرم ہے ایسا گرم ہے کہ میرا تو وہان جاتے ہی دم
گہٹنے لگا اور مین وہان سے فوراً بہاگا لیکن مینے دیکہا کہ ہر کمرہ مین
لوگ بیٹہے لیٹے ہتے مجہے تعجب تہا کہ کیونکر وہ وہان بیٹہے لیٹے ہتے
حمید اللہ نے چاہا کہ وہان بیٹہین لیکن مین اونکو بہی لے آیا کہ
کہین غش نہ آجاوے ہر درجہ مین آگ لگا ہوا تہا جس سے گرمی کا
اندازہ ہوتا تہا ایک عرصہ کی بعد حمامی پوچہتا ہے کہ آپ تیار ہوگئی جب
غسل کرنے والا کہتا ہے کہ تیار ہون تو حمامی اوس سنگ مرمر کے
چبوترہ پر اوسکو لیجاتا ہے اور لٹاتا ہے اور بدن کو ملتا ہے ۔ کچہہ
میل بدن پر سے مل کے اور پہر کچہہ کیسی سے اوتارتا ہی اون لوگون کو
وہ مشت مال کرنے نہین آتی ہی جو ہماری دلی کی حمامی کرتے ہین

نہ وہان کے نہانی مین وہ آرام بدن کو آتا ہی جو دلی کی حمامون سے
آتا ہے) اوسکے بعد وہ ایک کمرہ مین لیجاتا ہی اور وہان بالون کو و بدن
کو صابن ملتا ہے اور کچھ چیز ایسی ہوتی ہے جھاگ دار جیسی ہماری ملک
مین ریٹھی وہ بدن کو ملتا ہے اور نہانے والا پانی سے نہاتا ہے
یہان گرم و سرد پانی ملتا ہے اوسکو سمولو اور خوب نہاؤ تمام
غسل کے بعد حمامی کہتا ہے کہ آپ فوارہ کے سامنے چلینگی اگر منظور
ہوا تو نہانے والا وہان جاتا ہے چنانچہ ایک مرتبہ مین بھی مشتاق
اوس فوارہ کا ہوا اور مینے کہا کہ اچھا مین چلونگا وہ مجھکو ایک
کمرہ مین لیگیا وہان کچھ اندہیرا سا تہا حمامی نے جاکر مجھکو ایک
جگہہ کہڑا کر دیا اور فوارہ کی کل ہلا دی وہ فوارہ بطور ہزارہ کی
تہا ایسا ہزارہ نہین جیسا ہمارے شہر مین لڑکے چہوڑتے مین
یا جس سے مالی پہولون کو پانی دیتے ہین وہ شاید ایک بڑی
دال سے بہی زیادہ معلوم ہوتا تہا اوسمین کہ دفعتًا اوس وقت
سرد پانی کی دہارین میری بدن کو لگین کہ مینے یہہ جانا کہ میرے
بدن مین گہس گئین مین فورًا وہان سے ہٹا اور حمامی سے کہا کہ پانی

خوب دکہائی دیتا ہی۔ کوئین میری کا محل ہی۔ ان ہی دہ پانچ کمرے
ہین سب چہوٹی ہین ملاقات کا کمرہ اور سونے کا کمرہ اونمین کچہہ میری کے
ہین کوئی شان وتکلف اون کمرون مین پایا نہین جاتا ہی۔
سونے کے کمرہ مین کوئین میری کے سونے کا پلنگ اور بچہونا اور اوڑہنا
بدستور رکہا ہی بچہونا اوڑہنا اور تمام سامان پلنگ کا اب بہت
پرانا ہو گیا ہی ایک کمرہ مین آتشدان کے اندر ایک لوہے کی بہت
بہدی بنی ہوئی انگیٹھی لگی ہوئی ہے کہتے ہین کہ یہ اول ہی انگیٹھی
ہی جو یورپ مین یا شاید اسکاٹلینڈ مین بنی تہی۔ منجملہ اون
کمرون کی ایک وہ کمرہ ہی جسمین جیمس اول جو شہنشاہ بادشا
ہوا ہی پیدا ہوا تہا اوس کمرہ کو مینے پیمایش کیا تہا تو یا دس
فیٹ طول مین اور اسیقدر عرض مین تہا کوئین میری کی رفیق کا
اوسکی سامنے جہان خون گرایا گیا تہا اوس موقع کو بہی ہمنے دیکہا تہا
کمرہ بہی اونہین پانچ کمرون مین سے تہا۔ میوزیم جو یہان ہین
اونمین کوئی بات لایق تذکرہ کی نہین ہے۔ ایک بہت پرانا کتہیڈرل
(بڑا گرجا) یہان ہی لیکن کوئی خاص خوبی اوسکی عمارت مین نہین

ہے ہاسپٹل یہان متعدد ہین اونمین سی جارج ہیریٹ کا ہاسپٹل
لایق ذکر کی ہی جارج ہیریٹ ایک جوہری تہا اوسکی خاص روپیہ سی اوسکی
تعمیر کی گئی ہی یہہ مکان بڑا اور مستحکم و خوشنما ہی اوسمین ایکطرف گرجا بہی
بنا ہوا ہے رہنی کے مکانات نہایت مضبوط ہین صرف مکان ہی تعمیر
نہین ہوا ہی بلکہ اوسکی مصارف کی واسطی جائداد بہی اوسنی دی ہی
جسکی آمدنی سی آجتک اوسکی تمام مصارف ہوتی ہین یہہ مکان اوسکا
یادگار ہے ایک سمت مین دیوار پر ایک گہنٹہ ہی اوسکی یادگار کی
علامت لگا ہوا ہے جب مین اوسکو دیکہہ رہا تہا تو میری سامنے
مدرستہ العلوم کا نقشہ تہا اور مین یہہ کہتا تہا کہ ای خدا ہماری ملک
مین ہماری مدرستہ العلوم کی واسطی بہی جارج ہیریٹ کی سی ہمت
کی سے لوگ فیاض پیدا کر دی ۔۔ یونیورسٹی کا مکان ایڈنبرا کا بہت
خوب ہی دو ہزار آٹہہ سو طالبعلم تخمیناً اوسمین تعلیم پاتی ہین لایبریری
بہی بڑی عمدہ ہے ایڈنبرا کی باشندے مجہے معلوم ہوتے ہین
بظاہر وہان کی لوگ زیادہ دولتمند نہین ہین یا کفایت شعار ہین
بہت ہی کم اوس لباس مین یا ایسی سواریون پر دیکہی گئے جن مین

لنڈن کی اشرافون کو دکہایا - کچہہ اڈنبراہی پر نہین تمام اسکاٹلینڈ
کی اون شہرون مین جنمین مین پہرا مجہکو وہ تنندی کی وہ آثار نہین
دکہائی دیئی جو انگلستان مین ہین - ننگی پاؤن عورتون و بچون
کو پہرتے ہمنے وہان دیکہا چہپرکے خراب مکان ہمنی اوسی ملک مین
دیکہی بعض شہرون کی بعض محلون مین جو ہمارا گذر ہوا تو ہمکو
اپنی دلی کی سبزی منڈی کے لوٹے گہرون کا اور نصف منہدم
مکانات کا لطف آگیا چمارون کی بستی یاد آگئی -

## ڈنڈی و گلاس گو

ڈنڈی و گلاس گو اسکاٹلینڈ کے مشہور شہر ہین تجارت اونمین
بہت ہی دونون لب دریا واقع ہین جہازون کی آمد و رفت ہی اگرچہ
دونون شہر بڑے ہین مگر گلاس گو ڈنڈی سے زیادہ بڑا اور بہت
آباد ہی کلون اور کارخانے اون دونون شہرون مین ہین لیکن
گلاس گو مین کثرت ہی گلاس گو تجارت و کارخانون و دکانون کی
باب مین اسکاٹلینڈ مین اور مینچسٹر انگلینڈ مین ایک ہی حالت
پر ہین -

ڈنڈی کے کارخانہ والون نے اپنے ہان یہہ نہایت ہی خراب
طریقہ اختیار کیا ہی کہ کسی شخص کو اپنی کارخانون مین جانی کے
اور دیکھنے کی اجازت نہین دیتی ہین — مینچسٹر و گلاسگو مین ہم
کارخانون مین گئی اور تفصیل سے ہمنے اونکو دیکھا لیکن ڈنڈی مین
ہمکو یہہ موقع کسیطرح حاصل نہوا ڈنڈی ہان ایک بڑا پل ہے
اسقدر بڑا پل ہمنے کہین نہین دیکھا لیکن اسمین تعمیر کے وقت کوئی
نقص ایسا ہوگیا کہ اوسکی چند در منہدم ہوگئی اور اب وہ اوسی منہدمہ
حالت پر کھڑا ہوا ہے —
گلاسگو میلا شہر ہے دہوان کلون کی وجہہ سی اوس مین
بہت ہی آب وہوا بہی اچہی نہین معلوم ہوتی — اسی گلاسگو
مین جہان ہمنے چینی کے ظروف بننے کا اور شیشہ کا اور اور کارخانی
دیکھی اونہین مین ایک وہ کارخانہ بہی ہماری نظر سی گذرا جہان
کہات بنائی جاتی ہتے — گلاسگو مین ایک دوکان مین بسکٹ
ومٹھائی بنانے والی کے ہم گئی اوسنی ہمکو تمام اپنی کارخانہ کی
سیر کروائی جو مٹھائی وبسکٹ وغیرہ اوسوقت اوس دوکان مین بنا

تیار تہے اونکو میں نے پوچہا کہ یہہ کس قدر قیمت کا مال تیار ہی اوسنے کہا
کہ مال روانہ ہوچکا ہے یہہ باقی رہگیا ہے یہہ بقیہ کوئی ساڑہے تین
لاکہہ روپیہ کا ہوگا اسی گلاسگو مین ہمنے وہ عظیم الشان دخانی
جہاز دیکہا جو شہنشاہ روس کی فرمایش سے وہان تیار ہوا تہا
جسوقت وہ جہاز دریا مین ڈالا گیا تہا تو بڑی خوشی ہوئی تہی جسکا
اشتہار اخبارون مین سب نے پڑہا ہوگا یہہ جہاز ہوا کہانی کا
ہے اور اسقدر بڑا ہے کہ ابتک اتنا بڑا جہاز کوئی نہین بنا ہے
یہہ ایسی حکمت سے بنایا گیا ہے کہ اوسمین حرکت نہایت ہی کم ہوگی
سی سائنس سے اوسمین بالکل کمغلطی ہوگئی — مین تمام اوسکی
کمرون و برانڈون مین پہرا میں نے ایسا خوبصورت و وسیع جہاز
کوئی نہین دیکہا مین کیا جو تجربہ کار ہین اونکا قول ہی یہہ ہی کہ ایسا
عمدہ و خوبصورت مسیر کا دخانی جہاز ابتک نہین بنا جس کارخانہ
مین وہ جہاز گلاسگو مین بنتا تہا وہ ایک کمپنی کا عظیم الشان
کارخانہ تہا — ایک لوہی کا کارخانہ ہم نے وہان دیکہا اوسمین
کلون کا استعمال دیکہکر عقل حیران ہوتی تہی عجیب و غریب قسم کی

کلین تہین اور جو جو کام اون سے ہوتے ہتے اگر ہین اونکو لکہون تو ایک مختصر کتاب ہو جاوے —

## انورنس

انورنس بہی اسکاٹلینڈ کا ایک مشہور شہر ہے لیکن یہہ کچہہ بہت بڑا شہر نہین ہے نہ اور کوئی خاص چیز وہان عمدہ و لایق دیکہنے کے ہے —

## کریف

یہہ بہی اسکاٹلینڈ کا قصبہ ہے مشہور ہے کہ یہان کی آب و ہوا عمدہ ہے یہان ایک مکان خوبصورت البتہ ہے جسمین دو سو مسافر مقیم ہو سکتے ہین کہانا اونکو ملتا ہے و رہنے کو کمرہ تین پونڈ ہر ہفتہ کہانے و رہنے کی بابت ہر شخص سے لیا جاتا ہی لان ٹینس کہیلنے کا میدان اچہا ہے ہمارے دوست کپتان رسل صاحب اور اونکی میم صاحب اور بہن وہان عرصہ تک رہی تہی ہم اونہین سے وہان ملنے کو گئے تہے —

## پرتہہ

یہہ بہی ایک قصبہ کی طور سی ہی مختصر آبادی ہی ہوٹل او سکی سب خراب

ہین اس لایق نہین ہی کہ وہان کوئی تفریحا جاوے یا رہی الا بضرورت کوئی چیز وہان عمارہ لایق دیکہنی کے نہین ہے ہم ایک شب وہان رہی بہی مگر آخر کو پچہتائے کہ ناحق رہی —

## ابرڈین

یہ ہی مشہور شہر ہے اسکاٹلینڈ کا — آبادی اوسکی اچہی ہے لب دریا واقع ہے یہان ہی ایک یونیورسٹی ہے قدیم اور اوسکی متعلق لایبریری ہے لایبریری کا کمرہ بڑا ہے مگر یہ پہلی نہین تہا سنہ ۱۸۔۔ مین یہہ کمرہ تیار ہوا ہے یہان دو کالج ہین — ایک کا نام مارسل کالج ہے دوسرے کا نام کیکشن کالج ہے — ایک بہت پرانا کتہیڈرل ہی یہان ہے جسکا بڑا حصہ کرام ول نے برباد کر دیا تہا — ٹون ہال ہی ایک خوبصورت مکان وہان ہے یہان ایک مختصر سا کارخانہ اندہون کا ہے اوسمین سب اندہے کام کرتے ہین رسیان بٹتی ہین ٹوکریان بکس اور چہوٹے چہوٹے خوبصورت بید کی و تنکون کی چیزین بناتے ہین — اپنی کارخانہ مین ایسی بلا تکلف بہہ سے ہین جیسی آنکہون والی ابرڈین مین دریا ہی اور اوسکا

پل وہان مشہور ہے لیکن مجھکو تو نہ اوس دریا کی کچھ وقعت معلوم ہوئی نہ پل کی — وہ دریا ہمارے ملک کی چھوٹی ندی کی برابر شاید ہوگا اور پل بہی کچھ ایسا ہی سا تہا — اگر ابرڈین والے ہندوستان مین آوین اور گنگا جمنا کو دیکہین گنگا جمنا کو جانی دو رام گنگا ہی کو دیکہین پہر شاید اوس دریا کی اور اوس پل کی بہت وقعت نکرین —

## اوبن

یہہ بہی مختصر آبادی ہے پہاڑ کی نیچے پہاڑ یہان کا بہت اونچا نہین ہے اور سطح سے بڑا خوبصورت بلحاظ آب وہوا کی یہہ مقام نہایت پسندیدہ شمار ہوتا ہے آبادی لب نہر واقع ہے آبادی کو یہان کی روز بروز ترقی ہے جدید آبادی کے آثار نمایان ہین الگزنڈرا ہوٹل یہان نہایت عمدہ ہے اور بہی ہوٹل ہین مگر ویسی نہین ہین سب سے ناقص ہوٹل میرے نزدیک اوبن ہوٹل ہے خدا اوسمین کسی بہلے مانس کو نلیجاوے مین الگزنڈرا ہوٹل مین ٹہرا تہا لیکن شامت اعمال سے ایک وقت تجربہ کی طور ہی اوبن ہوٹل

مین کچہہ بطور تنقل کے جا کر کہا یا تہا۔

**انورلنس** سے ہم اوبن گگو بتے کالا ڈ ذمین کینل مین ایک دخانی بوٹ مین سوار تہے یہہ کینل (نہر) دو پہاڑون کی بیچمین ہے دونون طرف پہاڑ سطح سبز نہایت ہی لطف دکہاتے تہے اسکاٹلینڈ کی سبزی دنیا مین مشہور ہی فی الحقیقت ایسی خوشنما سبزی سطح پہاڑون پر کہین دیکہنے مین نہین آئی ہے دور سے لوگ خاص اوسی کے دیکہنے کو آتے ہین اس کینل مین ہمنے صبح سے شام تک سفر کیا تہا بیچمین ایک مقام تہا جہان پانی ایک سوراخ سے گرتا تہا وہان بوٹ ٹہر گیا سب سیر کرنے والے اوسکو دیکہنے گئے ہم ہی گئے یہ لوگ ولایت مین اوسکو ایک عجیب چیز خیال کرتے تہے لیکن جو ہندوستان مین نینی تال کے پہاڑ پر گیا ہوگا اوسنے متعدد جگہہ اس قسم کا پانی گرتے دیکہا ہوگا اسلیے مجہکو وہ کچہہ بہت پسندنہ تہا نینی تال کے وہ مواقع جہان پانی گرتا ہے یا بہتا ہے اوس موقع سے زیادہ خوشنما ہین۔

اسکاٹلینڈ مین سب سے زیادہ عمدہ چیز جو دیکہنے وسیر کے لایق

ہے وہ لیکاسس (جھیلیں) ہیں متعدد جھیلیں ہیں ایک لاخ اومند
ولاخ کیلتریں بہت بڑی اور خوبصورت جھیلیں ہیں ہر ایک جھیل
کئی کئی میل ہیں اور دونوں طرف جھیلوں کے وہی سطح
سبز پہاڑ واقعہ ہیں جو لطف ایسی پانی کا اور اون پہاڑوں کا
ہے وہ وہی شخص جان سکتا ہے جو اون جھیلوں میں پہرا ہو
ان دونوں جھیلوں میں بوٹ میں بیٹھ کر ایک طرف سے دوسری
طرف جاتے ہیں بوٹ تمام جھیل میں ہر طرف پہرتا ہے اور سیر
کرنیوالوں کو سیر کروانا ہے۔
پہر گرونڈ ریلوی لندن میں بہت ہی رفتار ہی بہت تیزی ملانگ
ٹرین ایکسپرس ٹرین نہایت تیز جاتی ہے ایک گھنٹہ میں پچاس
میل پچپن میل تک رفتار ہے یہ تیز رفتار ٹرین ہر ہر اسٹیشن پر
نہیں ٹہرتی ہے اکثر اسٹیشنوں کو چہوڑتی چلی جاتی ہے خاص
خاص اور معینہ اسٹیشنوں پر قیام ہوتا ہے اسٹیشنوں پر کہانے
کو کچھہ مٹھائی اور شراب اور پانی ملتا ہے بڑی بڑی اسٹیشنوں
پر ہوٹل کے طور سے کہانے کے واسطے کمرہ بہی ہے۔ گاڑیاں سواری

کی ایسی آسایش کی نہین ہین جیسی ہماری ہندوستان مین ہین
نشست گاڑیون مین دو سمت ہوتی ہی اور ہر سمت مین
چار چار سیٹ ہوتی ہین مسافر بہ گزارام کے لیٹ یا سو نہین سکتا
غسلخانہ نہین خانہ پاخانہ نہین ۔ جسطرح ہماری ملک مین فرسٹ کلاس
مین عمدہ غسلخانہ وخانہ پاخانہ ہوتا ہے تمام بینچ ایک آدمی کو رات
کے سونے کو ملجاتا ہے یہہ لندن مین نہین ہے ۔
یہہ کچھہ انگلینڈ و اسکاٹلینڈ ہی کی ریل مین خصوصیت نہین ہے
فرانس و اٹلی و مصر کی گاڑیان بہی اوسی قسم کی ہین بڑے
سفرون مین کبہی کبہی بعض گاڑیان ایسی ہوتی ہین کہ اونمین
سونے کے لئے سیٹ ملتی ہے کرایہ کچھہ زیادہ دینا ہوتا ہی لیکن
وہ نشست ایسی خراب ہوتی ہے کہ ارام سے نیند نہین آسکتی ۔
بعض بعض اسٹیشنون پر انگلستان کی پیشاب کی جگہہ اور پاخانہ
کی جگہہ بنی ہوتی ہین مگر وہ نہایت میلی کہین کہین اچھی بہی ہی ۔
اس باب مین فرانس کی حالت قابل تعریف کی ہے فرانس مین اسٹیشنون
پر تم ایک کمرہ دیکھو گی کہ اوسمین سنگ مرمر کی سبز دہونی کی سلفچیان

دیواروں میں نل میں سے اونمیں پانی آتا ہے تولیے وہاں رکھے ہیں
آئینہ لگا ہے برش و صابن موجود ہے اوسکے قریب کمرہ میں پیشاب کی
جگہہ نہایت نفیس ہے اور پاخانہ بھی صاف ہے جہاں سنگ مرمر کا فرش
ہے پاخانہ جاؤ خواہ پیشاب کرو وہاں سے نکل کر ہاتہہ دہو منہہ دہو
تولیے سے پونچہو برش کرو بالوں میں اور کپڑوں پر اور تازہ دم
ہو کر اگر کچھہ کہانا ہو کہاؤ نہیں ریل میں سوار ہو جاؤ۔ اٹلی میں
بہی اس قسم کا انتظام متعدد بڑی بڑی اسٹیشنوں پر میں نے دیکھا۔
اٹلی کی ریل پر جو برنڈزی سے برنڈزی کو آتی ہے میں نے دو باتیں دیکھیں
برنڈزی سے جب میں چلا تو میں نے اوس گاڑی میں ایک سیٹ لی جو
سونے کی گاڑی کے نام سے مشہور ہے وہی سیٹ مجھکو ملی جس کا حال
میں نے لکھا کہ آدمی اوسپر لیٹ تو جا سکتا ہے مگر آرام سے سو نہیں سکتا
اوس سیٹ کو قریب قریب اوس صورت کی سمجھنا چاہیے جیسی آرام
چوکی ہوتی ہے میں یہہ سمجھا تہا کہ گو روپیہ زیادہ دینا پڑیگا مگر آرام سے
رات کو نیند تو آویگی لیکن یہہ مطلب خوب طرح سے حاصل ہوا صرف یہہ
تو بات تہی کہ تمام گاڑی میں اکیلا میں تہا یہہ بہی میرا خیال تہا کہ اگر یہہ

پاخانہ ضرور ہوگا لیکن جب مینے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ پاخانہ اوسمین نہین ہے لیکن چونکہ مینے گارڈ سے پاخانہ پوچہا تہا اوسنے کہا کہ اِس نشست کی گاڑی مین تو پاخانہ نہین ہے مگر اِس ٹرین مین ایک خاص گاڑی ہے جسکا ایک درجہ پاخانہ ہے جب تمکو ضرورت ہو تو تم اپنی گاڑی سے اوترکر اوسمین چلے جانا - اوس درجہ کو گاڑی کے جسمین پاخانہ تہا مینے جاکر دیکہا وہ درجہ دو حصون پر منقسم تہا اول حصہ مین بطور کرسی کی نشست بنی گدا اوسپر تہا اور کہونٹی لگی ہوئی ہتی کہ اطمینان سے وہان کپڑا آدمی اوتارے اور لٹکادے - دوسرے حصہ مین کموڈ تہا اور پانی کا نل اوسکے قریب لگا ہوا تہا - ایک دوسری ٹرین مین اٹلی کی مینے ایک عجیب بات دیکہی - اوس ٹرین مین اوس قسم کی گاڑی خاص پاخانہ کی نہین ہتی لیکن گارڈ نے مجہسے کہا تہا کہ اوسمین ایک گاڑی ہے اور اوسمین مسافرین نشست کی بنی ہے اوسمین پاخانہ بہی لگی کی جگہہ بنی ہوئی ہے جس کسیکو ضرورت ہو وہ گارڈ سے اسٹیشن پر کہے گارڈ اوسکو اوس گاڑی کے اندر لیجاتا ہے اور جو مسافر اوسمین

بیٹھے ہوتے ہین اوسنی کہنا ہی کہ آپ اس گاڑی سی دوسری جگہہ چلے جاوین ان صاحب کو ضرورت ہی وہ مسافر بلا حجت اوسمین سی اوتر کر دوسری گاڑیون مین چلی جاتے ہین پہر جب دوسرا اسٹیشن آتا ہی تو ہر ایک بدستور اپنی اپنی گاڑی مین آکر بیٹھہ جاتا ہے — یہہ دونون حالتین اٹلی کی ٹرین ہین مینی دیکہین اور کہین نہین — اٹلی کی عملداری مین جو ریل مڈان سے برنڈزی کو آئی ہے اوسمین دو باتین بڑی عجیب وغریب ہین اول پہاڑ مین سوراخ کا ہی اور اوسمین سی ریل گاڑی جاتی ہے پہاڑ مین سوراخ کا ہونا کچہہ عجیب بات نہین ہی ایسا تو بہت جگہہ ہی لیکن وہ خاص موقع تعجب انگیز وعجیب اسلئی ہے کہ وہ سوراخ اسقدر طویل ہی کہ قریب بیس منٹ کی اوسمین ٹرین چلتی ہے — دوم پہاڑ پر اسقدر اونچا ریل کو لیگئی ہین جو تخمیناً دو تین ہزار فیٹ سی کم نہو گا بلکہ کچہہ زیادہ ہوگا — اور یہہ اندازہ مینی اسطرح کیا ہے کہ وہان برف کا بہی پہاڑ ہے یعنی ایک پہاڑ ہے جسپر برف دکہائی دیتی تہی اور یہہ برف بارہ مہینہ اوس مقام پر رہتی ہے یہہ قاعدہ ہے کہ برف ہمیشہ

اوس جگہہ پر وہ سکتی ہے جو آٹھہ ہزار فیٹ زمین سے بلند ہو ـــ
بس جس جگہہ ہماری ریل چلتی تہی اوس جگہہ سے وہ برف کا پہاڑ
تخمینًا چار پانچ ہزار فیٹ اونچا معلوم ہوتا تہا ـــ واپسی کے وقت
مینے ملوینا کو بہی دیکہا یہہ بہی اٹلی کا مشہور شہر ہے مکان اور
برانڈزی سے بہتر ہین ہر شہر پر تمول کی حالت نہین ہے اٹلی بمقابلہ
انگلستان و فرانس کے مفلس ملک ہے آدمی یہان قد آور کم
دیکہنے مین آئے رنگت مین لوگون کی ایسی سفیدی نہین ہے جیسی
لندن و فرانس کے لوگون مین ـــ لباس انگریزی طور کا سب
پہنتے ہین مگر عورتون کے سر پر اکثر ریشمی رومال ہوتا ہے
عورتون کی رنگت مین و صورت مین ملاحت ہے آنکہین و بال
بہی اکثر سیاہ ہوتے ہین لوگون کا انہین وجوہ سے یہہ قول ہے
کہ اٹلی مین حسن و خوبصورتی زیادہ ہے ملک مین سردی بہی بہت
نہین ہوتی ہے آب و ہوا ملک کی نہایت عمدہ ہے تفریح و تندرستی
کے لئے اور ملکون سے یورپ کے لوگ وہان آتے ہین و جس مین ـــ
ہنر کا کام جیسا اس ملک مین عمدہ ہوتا ہے ایسا کسی ملک مین نہین